# اصلاح



نمبر — ماہ شوال سنہ ۱۳۵۶ھ — جلد ۲۱


مدیر


جناب السید مولانا علی حیدر صاحب قبلہ دام برکاتہم


مقام اشاعت

کھجوا (صوبہ بہار)


چندہ سالانہ قسم اول
[illegible] روپیہ مع محصول ڈاک


A.H.

**مکرر پرچے نہیں جا سکتا**

تحقیق کرنے سے پتا چلا کہ ہمدردان اصلاح اپنے پرچوں کی حفاظت نہیں کرتے اور سال ختم ہونے پر جب ان سے کتاب کے اوراق نکال کر جلد بندھوانے کا ارادہ کرتے ہیں اور کوئی نمبر غائب پاتے ہیں تو دفتر اصلاح میں شکایت کرتے ہیں کہ اتنے نمبر نہیں ملے مکرر فوراً بھیج دیجئے۔ ان کل حضرات سے التماس ہے کہ جس وقت رسالہ پہونچا کرے پڑھکر اگر صندوق یا الماری میں مقفل کرکے بند کر دیا کریں اور آخر سال میں سب کو جمع کرکے جلد بندھوا لیا کریں تو کوئی نمبر ضائع نہ ہو۔ ہاں ایک نمبر کے پہونچنے پر اگر ہمیں معلوم ہوگا کہ قبل کا نمبر نہیں ملا تو وہ مکرر روانہ کر دیا جائیگا مگر دو تین نمبروں کے بعد قبل کا نمبر طلب کیا جائیگا تو نہیں جا سکتا مثلاً نمبر ۵ پہونچنے پر اگر آپ نے لکھا کہ نمبر ۴ نہیں ملا تھا تو مکرر بھیج دیا جائیگا۔ لیکن اگر نمبر ۳ یا نمبر ۲ طلب کیجئیگا تو وہ نہیں جا سکتا بلکہ اس کے لئے فی نمبر ۸ قیمت آپ کو بھیجنی پڑیگی۔ پس آپ حضرات اپنے پرچوں کی پوری حفاظت کریں۔ دیکھنے کے بعد فوراً بند کر دیں تو آپکو مکرر طلب کرنے کی ضرورت پیش آئے اور نہ دفتر کی زحمتیں بڑھیں۔

**جو لوگ ایک جگہ سے دوسری جگہ بدل جاتے ہیں**

وہ فوراً دفتر اصلاح میں بھی اپنے جدید پتے کی اطلاع دیدیا کریں ورنہ ان کا رسالہ اصلاح سابق پتے پر جاتا رہیگا اور پھر دفتر سے مکرر نہیں بھیجا جاسکیگا۔

**سنہ ۱۳۵۶ ہجری کا چندہ اصلاح**

سنہ ۱۳۵۵ ہجری اور سنہ ۱۳۵۶ ہجری کا چندہ اصلاح جن حضرات نے اب تک نہیں بھیجا وہ فوراً بذریعہ منی آرڈر روانہ کرکے شکرگزار کریں ورنہ آئندہ نمبر ضرور وی پی روانہ کیا جائیگا جس میں آپ کا ۳؍ فضول خرچ ہو جائیگا بہت حضرات وی پی پہونچنے پر شکایت کرتے ہیں کہ وی پی کیوں بھیج دیا خط لکھکر چندہ کیوں نہیں طلب کیا ان سب کی خدمت میں التماس ہے کہ دفتر میں اتنے محرر نہیں ہیں کہ ہر شخص کو طلب چندہ کا خط لکھا کریں اور نہ اتنا مال ہے کہ ہر شخص کو دو دو پوسٹ کارڈ بھیجا جایا کرے پس اس اطلاع کو آپ حضرات کارڈ خیال کرکے فوراً اپنا اپنا چندہ بذریعہ منی آرڈر عنایت فرمادیں کہ وی پی بھیجنا ہمارے لئے بھی بڑی مصیبت ہے۔

**انصار اصلاح**

اس سال جدید خریدار بہت کم آرہے ہیں جسکی وجہ سے مصارف کا پورا کرنا نہایت دشوار ہو رہا ہے۔ کل ہمدردان دین وملت ہمدردان اصلاح کو دو دو جدید خریدار عنایت فرما کر شکرگزار کریں۔ اس طرف کاغذ بھی بہت گراں ہوتا جاتا ہے بعض دوسرے اخبار اپنا چندہ بڑھا رہے ہیں مگر ہم اس کو پسند نہیں کرتے۔ آپ حضرات رسالہ کی اشاعت بڑھادیں کہ گرانیٔ قیمت کاغذ کا مقابلہ ہو سکے

**کجھوا**

انگریزی میں ڈاک خانہ کجھوا اس طرح لکھا جائے

P.O. KUJHWA
(BIHAR CIRCLE)

# فہرست مضامین رسالہ اصلاح ماہ شوال ۱۳۵۶ ہجری



**اجنٹ اصلاح** کئی صاحب اپنے کو اجنٹ اصلاح ظاہر کر کے مختلف مقامات پر پہونچتے اور لوگوں سے مختلف ناموں پر چندہ وصول کرتے ہیں۔ مگر کسی کو ایک پیسہ بھی نہ دیا جائے۔ نہ اُن سے کوئی کتاب یا رسالہ خریدا جائے۔ سید غلام عباس صاحب ساکن چھپرا کو سال گزشتہ رسید بھی اور کتابیں دی گئی تھیں مگر انھوں نے دفتر کو سخت نقصان پہونچایا۔ مومنین ان کو کچھ نہ دیں بلکہ جہاں ہوں وہاں کے مومنین فوراً دفتر اصلاح کو خبر دیں کہ اُن کے ساتھ قانونی کارروائی کی جائے۔

**انصار اصلاح** حسب ذیل ہمدردان اصلاح نے اسکے جدید خریدار مہیا کر کے اسکی بڑی مدد کی۔ خدا سب کو جزائے خیر دے اور دوسرے حضرات کو بھی جلد اسکی طرف متوجہ کرے (۴۱) جناب مولوی سید ریاست حسین صاحب جعفری سیتاپور ۱ (۴۲) جناب منشی سید الطاف حسین صاحب منشی فاضل چکرالہ ۱ (۴۳) جناب مظفر علی خان صاحب سب انسپکٹر پولیس ضلع گورکھپور ۱ (۴۴) جناب سید ناصر حسین صاحب بلگرامی ڈرافٹمین بھوساول ۱ (۴۵) جناب فضل علی صاحب نائب مدرس مراد آباد ۱ (۴۶) جناب سید محمد شفیع صاحب زیدی ٹاؤن کلرک جلالآباد ۳ (۴۷) جناب منشی احمد جان صاحب ٹھیکہ دار اٹرمڑ ۱ (۴۸) جناب سید مرتضیٰ شاہ صاحب ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ پولیس پنشنر لاہور ۱ (۴۹) جناب مولوی سید اعجاز حسین صاحب امروہوی سرپرست انجمن امامیہ جبلپور ۳ (۵۰) جناب سید کاظم حسین صاحب اورسیر بازپور ۱ (۵۱) جناب مولانا حکیم سید محمد صادق صاحب مولوی فاضل و صدر الافاضل حیدرآباد دکن ۱ (۵۲) جناب خان بہادر سید میر حسین شاہ صاحب سابق وزیر جموں ۳ (۵۳) جناب مولوی سید اکبر علی صاحب موسوی پروفیسر قانون حیدرآباد ۴ (۵۴) جناب ظلِ خلق الحسن صاحب سورت ۱ (باقی آئندہ)

## پھر وہی علالت کا زمانہ

خدا کے فضل و کرم سے گزشتہ چند مہینہ ہماری صحت بہت اچھی رہی ماہ صیام کے کل روزے بھی ہم نے رکھے۔ عید بھی کی۔ مگر شوال میں ایک ضرورت سے باہر جانا پڑا اور وہاں سے واپس آکر پھر شدید علالت میں مبتلا ہوئے۔ خارش بھی ہوئی جو اب تک پریشان کن ہے۔ تپ بھی ہوئی بغل میں گلٹی بھی نکلی۔ غرض مختلف شکایات پیدا ہوتی رہیں۔ اور رسالہ کی اشاعت میں پھر بہت تاخیر ہوئی ہمدردان اصلاح کے خطوط کی تعمیل بھی نہیں ہوسکی۔ فرمائشیں بھی نہیں پوری کی گئیں ہم کیا کریں بالکل مجبور تھے۔ خدا فرماتا ہے لیس للانسان الا ما سعی۔ انسان کا فرض ہے کہ کوشش کئے جائے۔ ہم نے بھی بہت کوشش کی کہ اپنے فرائض انجام دے سکیں لیکن جب صحت درست نہ رہے۔ قوت نہ ملے۔ اعضاء و جوارح پورا کام نہ دیں تو کیا کر سکتے ہیں۔ مجبوراً کل ہمدردان اصلاح سے معافی کے خواستگار ہیں۔ محض خدا کے فضل و کرم سے تاریخ ائمہ ۴۸ صفحہ تک پہونچ گئی اور کیسی پہونچی یہ آپ حضرات بتائیں گے۔ کوشش ہے کہ انشاء اللہ ۳۰ ذی الحجہ کے پہلے ذیقعدہ و ذی الحجہ کے بقیہ دو نمبر بھی شایع ہو جائیں اور تاریخ ائمہ کے باقی ۱۲۸ صفحے بھی اسی سال آپ حضرات تک پہونچ جائیں۔ اسکے بعد خدا کی تائید ہوئی تو محرم ۵۷ھ ہجری سے رسالہ اصلاح میں مستقل طور پر ۴۲ صفحہ کے متفرق مضامین ۱۶ صفحہ سوانح عمری خلیفہ دوم اور ۱۶ صفحہ تصویر قرآن کے بھی شائع ہوتے رہیں گے۔ آپ کل حضرات دعا فرمائیں کہ خدا اپنے فضل سے ان مقاصد کو بھی پورا کرادے۔ حمایت دین کی زیادہ قوت عطا فرمائے۔ اور ان خدمات کو قبولیت کا شرف بخشے۔

## تاریخ ائمہ کی اہمیت

جناب مظفر علی خاں صاحب سب انسپکٹر پولیس ضلع گورکھپور سے تحریر فرماتے ہیں "واقعی تاریخ ائمہ اپنی نوعیت کی بالکل نئی کتاب ہے اور خوب لکھی ہے۔ خدا آپ کو اس کا اجر عظیم عطا فرمائے"۔ اور جناب سید اقبال حسین صاحب زیدی ضلع مظفر نگر سے لکھتے ہیں "رسالہ اصلاح ماہ رجب و شعبان ایک عالم بیکسی میں ملا۔ میرا تبادلہ ایسی جگہ کا ہو گیا ہے جہاں کوئی شیعہ مسلمان آباد نہیں ہے۔ پرچہ بروز جمعرات ۲۰ ماہ صیام کو ملا اور خدا کے فضل و کرم سے جیسا کہ میری عادت ہے کہ اس کو اسی روز پڑھتا ہوں کہ جس روز ملتا ہے۔ اور شب اور پھر شب جمعہ میں اس نے ایک بڑے عالم کی مجلس کے برابر رلایا اور گریہ کا جو اثر ہوا میں خیال کرتا ہوں کہ اگر بجائے اس جگہ کے کسی اور جگہ مجلس میں بھی ہوتا تو اس قدر گریہ شاید ہی

ہوتا۔ یہ سب آپ کے اصلاح کی بدولت اور تاریخ ائمہ کی برکت ہے۔ اسکے سوا کیا کہا جا سکتا ہے۔ خدا آپ کو برکت دے اور اس سے بھی زیادہ زور قلم عنایت فرمائے"۔ جناب سید فضل حسین صاحب پنشنر لکھنؤ سے لکھتے ہیں:۔ "جناب قبلہ و کعبہ مولانا صاحب خدا وند عالم آپ کو صحت کے ساتھ ہم سب کے سر پر قائم رکھے کہ ایک ہی رسالہ خدا نے ایسا پیدا کیا ہے کہ تمام ہندوستان کے پرچہ جات خلاف کا جواب دیا جاتا ہے۔ اور میں تو آپکی تندرستی کی دعا ہر لحظہ اور ہر سانس سے چاہتا ہوں کیونکہ جس قدر معلومات مجھکو پرچہ اصلاح سے ہوئے ہیں اور ہو رہے ہیں دیگر کتب سے نہیں ملتے۔ میں ۱۹۱۹ء سے اس رسالہ کا خریدار ہوں"۔ جناب ڈاکٹر شیخ حامد حسین صاحب میڈیکل افسر انچارج سرکاری شفاخانہ ضلع کھیری سے لکھتے ہیں "حضور والا کی ذات با برکات ہم لوگوں کے لئے باعثِ فخر ہے اور حضور کے پرچہ اصلاح نے جو خدمت قوم کی کی ہے ہم لوگ اس کے بار احسان سے ہرگز سبکدوش نہیں ہو سکتے۔ خداوند کریم بحق محمدؐ و آل محمدؐ جزاے خیر عطا فرمائے آمین ثم آمین"۔ جناب شیخ علی نقی صاحب تحصیلدار ریاست بنارس سے لکھتے ہیں" قبلہ و کعبہ جناب مولانا صاحب دام ظلکم ... مذہب شیعہ کی اس قدر خدمت آپ فرما رہے ہیں کہ اُس کا احسان اس قوم پر قیامت تک فراموش نہیں ہو سکتا۔ جس وقت سب مضامین پر خیال کرتا ہوں طبیعت کو اس قدر فرحت ہوتی ہے کہ بعض بعض مضمون پر خوشی کا آنسو ٹپک پڑتا ہے اور خدا کا شکر کرتا ہوں کہ اُس نے اپنے فضل و کرم سے جناب والا کے کتب خانہ میں اس قدر ذخیرہ مہیا کر دیا ہے کہ کسی سوال کے جواب میں تاخیر نہیں ہوتی۔ اور فوراً جواب دیا جاتا ہے اور ایسا جواب کہ پھر اُس کا جواب محال ہے۔ خدا وند عالم اس ذہانت میں اور ترقی عطا کرے۔ تحریر ایسی صاف جیسے سچے موتی کا آب نظم میں جناب میر انیس صاحب مرحوم اور نثر میں جناب والا کی تحریر میرے خیال میں آج تک نہیں ہوئی ہے۔ اسی کو سہل ممتنع کہتے ہیں۔ خدا جناب والا کی عمر میں بہت زیادہ برکت دے"۔ یہ سب محض فضل خدا ہے فالحمد للہ۔

## سوالات اہلسنت

(ربط کے لئے گزشتہ نمبر ملاحظہ ہو) (۱۰) نبی کے مال اور خلافت میں اگر وراثت مان لی جائے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ و حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا ہی کی خصوصیت کیا تھی؟ خود حضرت عباس رضی اللہ عنہ و عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کیوں نظر انداز کئے گئے۔ کیا شیعہ صاحبان اس پر بھی روشنی ڈالیں گے۔

**جواب** اس سوال کے چار جزء ہیں (الف) خاص حضرت علیؑ کیوں آنحضرتؐ کے وارث ہونگے (ب) خاص حضرت فاطمہؑ کیوں آنحضرتؐ کی وارث ہونگی (ج) حضرت عباس کیوں نہیں وارث ہونگے (د) حضرت عبداللہ بن عباس کیوں نہیں وارث ہونگے۔

(الف) یہ کسی کا دعوےٰ نہیں کہ صرف حضرت امیرالمومنین آنحضرت صلعم کے وارث ہوئے بلکہ آپ بھی وارث ہوئے اور جناب فاطمہؑ بھی۔ پس حضرت امیرالمومنینؑ تو حضرت رسولخدا کے ارشاد کے مطابق وارث ہوئے جنکی مختصر دلیلیں ملاحظہ ہوں (۱) ابن اسحاق سے روایت ہے کہ میں نے قثم بن عباسؓ سے پوچھا کہ تم لوگوں کے سوائے علی کیونکر حضرت رسولخدا صلعم کے وارث قرار دیئے گئے؟ قثم نے جواب دیا اسلئے کہ وہ ہم سے پہلے حضرت رسولخدا صلعم سے ملے اور ہم سے زیادہ حضرتؐ کی ملاقات میں رہے (اخرجہ الحاکم)۔ بریدہ اسلمی سے روایت ہے کہ حضرت رسولخدا صلعم فرماتے تھے ہر ایک نبی کا وصی اور وارث ہوتا ہے۔ میرا وصی و وارث علیؑ ہے (اخرجہ البغوی فی معجمہ والدیلمی فی فردوس الاخبار)۔ ربیعہ ابن ماجد کہتے تھے کہ ایک آدمی نے جناب امیرؑ سے پوچھا اے امیرالمومنینؑ آپ نے اپنے چچا (جناب عباس) کو چھوڑ کر اپنے ابن عم (حضرت رسولخدا) کا ورثہ کیوں پایا ہے۔ جناب امیرؑ نے فرمایا ایکدفعہ جناب سرورکائنات نے بنی عبدالمطلب کو جمع کیا اور ان کے لئے کھانا ایک پیمانہ میں پکوایا وہ کھانے کو آئے اور کھانے لگے یہاں تک کہ سیر ہوگئے اور کھانا جوں کا توں بچا رہا۔ پھر حضرتؐ نے شربت کا مٹکا منگوایا لوگ شربت پینے لگے تا آنکہ سب سیراب ہوگئے اور شربت بچ رہا گویا کسی نے چھوا تک نہ ہو۔ پھر حضرتؐ نے فرمایا اے افراد بنی عبدالمطلب! میں تمہارے لئے خاص کر مبعوث ہوا ہوں اور عام طور سے اور لوگوں کی طرف۔ تم نے اس معجزہ کو دیکھا ہے۔ پس تم میں کوئی ہے کہ میری بیعت کرے اور میرا بھائی اور دوست اور وارث اور وزیر بنے۔ ان میں سے کوئی نہ اٹھا۔ میں کھڑا ہوگیا میں اُس وقت سب سے چھوٹا تھا۔ آنحضرتؐ نے فرمایا۔ بیٹھ جا۔ پھر تین دفعہ حضرتؐ نے وہی کلمات ارشاد کئے۔ میں ہی ہر دفعہ اٹھتا رہا اور حضرتؐ فرماتے رہے بیٹھ جا۔ تیسری بار حضرتؐ نے میرے ہاتھ پر ہاتھ مار کر فرمایا تو میرا بھائی اور وزیر اور دوست ہے۔ اسلئے میں نے اپنے چچا کے سوا اپنے ابن عم کا ورثہ پایا ہے (اخرجہ احمد فی المسند والنسائی فی الخصائص وابن جریر فی تہذیب الآثار والضیاء فی المختارۃ)۔ یہ روایتیں ارجح المطالب کی کتاب ارجح المطالب مطبوعہ لاہور ص ۳۴۳ میں بھی ہیں آپ آسانی سے اسمیں خود دیکھ سکتے اور حق کا فیصلہ کرسکتے ہیں۔

# شب قدر کی تاریخوں کا مطالعہ تحقیق کی روشنی میں

عربی کا مشہور جملہ "الحق مر" باطل پرستوں کے لئے اوسی طرح تیر ستم ہے جیسے ابلیس لعون کے لئے رجم بالشہاب ہے۔ باطل پرستوں کو حق سے اتنا بیر ہوتا ہے جتنا حق پرستوں کو باطل سے ہوا کرتا ہے۔ اگر حق کی منزلوں پر گامزنی کرنے والوں کے منہ سے دن کو دن نکل گیا تو باطل کی شاہ راہ پر چلنے والے اپنے کور باطن ہونے کا ثبوت دیتے ہوئے اوس دن کو رات ثابت کرنے میں ایڑی چوٹی کا زور لگادیں گے۔ اور اگر شب کے لئے رات نکل گیا تو یہ ناممکن ہے کہ وہ اوسے صحیح اور حق سمجھ کر ٹھنڈے دل سے مان لیں بلکہ رات کو دن کا لباس پہنانے میں وہی نہج البلاغۃ کے خطبہ شقشقیہ والا قمص اختیار کریں گے۔ اگر حق پرست شیعوں نے یہ کہدیا کہ دیکھو شب قدر کی قدر کرو اور اوسے تاریک سمجھکر گوشہ نشین نہ ہو بلکہ اوسمیں عبادت کرو اور اوسی عبادت میں رات کی تمام منزلیں تمام کرو۔ اور وہ شب قدر تیئیسویں ماہ مبارک کی ہے جیسا کہ زاد المعاد علامہ مجلسی رح کے صفحہ ۲۶۵ وغیرہ میں ہے۔

جبکہ خداوند عالم نے دعاؤں کے قبول کرنے کا وعدہ فرمایا ہے۔ اب چونکہ شیعوں نے قول سردار دوجہاں حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ائمہ طاہرین کے اقوال کی بنا پر ۲۳ ماہ رمضان مبارک کی تاریخوں کو شب قدر قرار دیا اور مانا اور ثابت کیا تو سواد اعظم کے بعض گروہوں نے اپنی موثق کتابوں کو بلا زیر نظر لائے ہوئے محض یہ ثابت کرنے کے لئے کہ حق و باطل کا اجتماع ناممکن ہے۔ شیعوں کی مخالفت کرتے ہوئے یہ کہدیا کہ شب قدر ستائیسویں ماہ مبارک کو ہوتی ہے۔ حالانکہ یہ مسلمات اسلام میں سے ہے اور کتب فریقین اسکی تصدیق کرتی ہیں کہ شب قدر ۲۳ ماہ مبارک ہی کی تاریخ ہے۔ علامہ فخر الدین رازی لکھتے ہیں:-

(۱) اختلفوا فی تعیینها علی ثمانیة اقوال (الثالث) عن انس مرفوعاً التاسعة عشرة

(۲ ابعها) قال محمد بن اسحاق الحادیة

کہ شب قدر کی تعیین تقدیر میں اختلاف ہوا اور اس اختلاف میں آٹھ اقوال ہیں۔ انس بن مالک سے مروی ہے کہ شب قدر انیسویں ماہ مبارک رمضان کی تاریخ ہے۔ محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ ماہ رمضان کی اکیسویں

والعشرون

رات شب قدر ہے۔

(خامسها) عن ابن عباس الثالث والعشرون (تفسیر کبیر ج ۸ ص ۶۲۹ طبع مصر)

عبداللہ بن عباس فرماتے ہیں کہ ماہ رمضان المبارک کی تیئیسویں شب شب قدر ہے۔

(۲) عن انیس الجهنی قال لرسول الله صلی الله علیه (وآله و) سلم یا رسول الله انی رجل شاسع الدار فمرنی بلیلة انزل لها فقال رسول الله صلی الله علیه (وآله و) سلم انزل لیلة ثلاث وعشرین من رمضان (تفسیر درمنثور ج ۶ ص ۳۷۳ طبع مصر)

انیس الجہنی سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلعم سے خواہش ظاہر کی کہ حضور میں مقام دور دراز کا رہنے والا اور باشندہ ہوں مجھے کسی ایسی مبارک شب میں آنے کا حکم دیں کہ میں اوسمیں آکر عبادت کیا کروں۔ ارشاد ہوا کہ تم ماہ مبارک رمضان کی تیئیسویں کو آکر عبادت (کیا) کرنا۔

(۳) اخرج ابن سعد سئلت بلالاً رضی الله عنه عن لیلة القدر فقال لیلة ثلاث وعشرین (درمنثور جلد ۶ ص ۳۷۴ طبع مصر)

ابن سعد کہتے ہیں کہ میں نے بلال موذن رسول صلعم سے پوچھا کہ ذرہ بتائیے تو سہی کہ ماہ مبارک کی شب قدر کون سی تاریخ کا نام ہے تو انہوں نے فرمایا کہ ماہ مبارک کی تیئیسویں رات کو شب قدر کہتے ہیں۔

(۴) عن ابراهیم قال کانت عائشة تری لیلة القدر لیلة ثلاث وعشرین (کنزالعمال ج ۴ ص ۳۳۶ طبع مصر)

ابراہیم سے مروی ہے کہ ام المومنین بی بی عائشہ کی یہی رائے تھی کہ شب قدر ماہ مبارک کی تیئیسویں رات ہے۔

(۵) قال رسول الله صلعم کم مضی من الشهر قالوا مضت اثنتان وعشرون وبقی ثمان فقال رسول الله صلی الله علیه (وآله و) سلم مضت ثنتان وعشرون وبقی سبع فاطلبوها

آنحضرت صلے اللہ علیہ (وآلہ و) سلم نے لوگوں سے پوچھا کہ اس ماہ مبارک رمضان کے کتنے دن گذر گئے لوگوں نے جواب دیا کہ بائیس دن ختم ہو چکے اب آٹھ دن باقی ہیں تو حضرت نے فرمایا کہ نہیں بلکہ بائیس دن گذر گئے ہیں اب صرف سات دن باقی ہیں (یعنی چاند ۲۹ کا ہوگا)

اللیلۃ

(کنز العمال جلد ۴ صفحہ ۳۳۶)

لیعنی تم لوگ شب قدر کے اعمال آج (۲۳ کی) ہی رات میں کرنا اس لئے کہ یہی شب قدر کی تاریخ ہے۔

(۶) عن عبد اللہ بن انیس ان رسول اللہ صلعم قال ارائیت لیلۃ القدر ثم انسیتھا وارانی صبیحتھا اسجد فی ماء و طین فمطرنا لیلۃ ثلاث وعشرین فصلی بنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ (وآلہ و) سلم وانصرف وان اثر الماء و الطین علی جبھتہ والفہ و کان عبد اللہ بن انیس یقول ھی لیلۃ ثلاث و عشرین۔

(کنز العمال جلد ۴ صفحہ ۳۳۶ طبع مصر)

عبد اللہ بن انیس سے مروی ہے وہ کہتے ہیں کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے شب قدر دکھائی گئی پھر میں فراموش کرا دیا گیا اور مجھے دکھایا گیا کہ میں اسی شب کی صبح کو مٹی اور کیچڑ کی گیلی سطح پر سجدہ کر رہا ہوں تو ماہ مبارک کی تیئیسویں شب میں بارش ہوئی۔ اوسکے بعد محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہم سب لوگوں کو نماز جماعت پڑھائی پھر جب پلٹے تو آپ کی پیشانی مبارک اور انف اقدس پر مٹی اور کیچڑ کا نمایاں نشان تھا۔ اور عبد اللہ بن انیس تو صاف صاف کہتے ہیں کہ شب قدر ماہ رمضان المبارک کے تیئیسویں تاریخ کی رات کو کہتے ہیں (جس میں قرآن نازل ہوا ہے)

ان چند روایتوں سے یہ امر روز روشن کی طرح واضح ہوگیا کہ وہ لوگ جو شب قدر کو شیعوں کی مخالفت کرتے ہوئے ستائیسویں تاریخ کی رات قرار دیتے ہیں وہ غلطی پر ہیں اور اصل شب قدر کی صحیح اور درست تحقیق یہی ہے کہ شب قدر تیئیسویں کی رات کو قرار دیا جاوے۔ یہ سطریں علی سبیل الاجمال قلمبند کر دیں انشاء اللہ کسی موقع پر اس مسئلہ کو تفصیلی حیثیت

## شجرۂ ممنوعہ

جس طرح ناعاقبت اندیش والدین اپنے بچوں کی غلط کاریوں کی شکایت پر بجائے اس کے کہ انکی اصلاح کریں انھیں صحیح راہ پر گامزن ہونے کی تلقین کریں۔ انکی آئندہ زندگی کو خوشگوار بنانے کی کوشش کریں اور دوسرے مخلوق خدا کوان کی تکلیف دہی سے بچائیں۔ اُلٹا دادرسی چاہنے والوں ہی کو نشانۂ ملامت بناتے ہیں۔ اسی طرح غیر معصوم اور خاطی انسانوں سے متمسک ہونے والے کوتہ اندیش مسلمان اپنے خودساختہ اور خاطی امام کے مسلّم اور متحقق معاصی کو دیکھکر معصوم اور واجب الاطاعت امام کی پیروی کرنے کے بجاے اپنے پیشواؤں کے ساتھ بیجا اور مفرط درجے کی محبت اور ناروا حُسنِ عقیدت کے ماتحت انبیاء اور اوصیاء میں جو برگزیدہ بندے ہیں اور جن کا معصوم اور معرّا عن الخطار ہونا عقلاً واجب ولازم ہے۔ عیوب تلاش کرنا شروع کردیتے ہیں اور بعض انبیاء کے اُن افعال کو جو محض ترک اولےٰ تھے معصیت اور گناہ بتانے لگتے ہیں بالفاظ دیگر وہ لوگ یہ بتاکر کہ چونکہ پیغمبر بھی گناہوں کے مرتکب ہوئے ہیں۔ اس لئے اگر ان کے مقرر کردہ خلفاء یا نائبِ رسول سے گناہ سرزد ہوئے ہوں تو بھی کسی طرح ان کی خلافت اور امامت میں قبح لازم نہیں آسکتا۔ حالانکہ انھیں عصبیت کی عینک علیحدہ کرکے دیکھنا چاہیئے کہ ان کے خودساختہ امام ہم جیسے معمولی اور ناقص انسان تھے اور انبیاء کرام بخلاف اُن کے انسانِ کامل تھے۔ انھیں غور کرنا چاہیئے کہ معصیت کیا چیز ہے اور.... ترک اولےٰ کیا شے ہے۔ نیز انھیں وحدانیت، نبوت اور قیامت کے اقرار کے بعد اپنی نجات اخروی کے لئے کامل توجہ کرنی چاہیئے کہ نائب رسول میں وہی صفات جو لوازم نبوت ہیں موجود ہونے چاہئیں۔ ان سہل الاصول باتوں پر غور و فکر کرکے فیصلہ کرنا چاہیئے کہ امام مفترض الطاعت وہ نفوس قدسیہ ہوسکتے ہیں جو بعد ارتحال پیغمبرؐ اسلام بجمیع جہات افضل الناس ہیں اور جن کے اسماء گرامی تک سرور عالم صلعم نے خلافت اور امامت کے لئے گنوادیئے ہیں۔ یا وہ لوگ جن کی جہالت عصیان اور پیستہ نسبی پر اسلامی تاریخیں شاہد ہیں... لیکن بخلاف اس کے وہ لوگ ان مستحکم، معقول اور واجب العمل اصول سے قطع نظر کرکے ایسے ٹیڑھے راستے کو سختی سے اختیار کئے ہوئے ہیں جس سے نہ صرف خود قعر ضلالت میں افتادہ

ہیں۔ بلکہ خدا کے سیدھے اور سچے دین اسلام کو بدنام کرتے ہیں اور غیر مسلمین کو اسلام پر مضحکہ اور تمسخر کرنے کا موقع دیتے ہیں۔

اگر وہ لوگ چشمِ بینا سے دیکھیں۔ گوشِ شنوا سے سنیں عقل سے سمجھنے کی کوشش کریں تو انھیں اسی عالمِ موجودات میں واضح اور روشن مثالیں ایسی ملیں گی جن پر معمولی غور و فکر کرنے سے معلوم ہو جائیگا کہ بعض انبیاء سے جو فروگذاشتیں ہوئی ہیں وہ معصیت اور گناہ کی قسم میں داخل نہیں کی جاسکتیں بلکہ وہ اس ترک اولی کی قسم پر مشتمل ہیں جس کا ارتکاب کسی عذاب کا مستحق نہیں قرار دیتا۔

قانونِ حکومت میں ایسی باتیں بھی موجود ہیں جن کے مرتکب کو ملزم کہا جاتا ہے اور اسکی سزا حسب موقع موت، قید، جرمانہ سے کی جاتی ہے۔ لیکن بہت سے امور ایسے بھی ہیں جن کو قانون نے جرم نہیں قرار دیا ہے اور نہ اس کے ارتکاب پر کسی قسم کی سزا تجویز کی گئی ہے۔ چنانچہ عام رعایا کو اختیار ہے کہ ہلاک کرنے والی اشیاء کے علاوہ جو چاہیں کھائیں پئیں پہنیں۔ حکومت کو نہ اُس پر کوئی اعتراض ہے اور نہ اُس پر کوئی بازپرس۔ لیکن اگر حکومت کا کوئی ذمہ دار جلیل القدر عہدیدار راہ میں کھاتا پیتا نظر آئے یا ایسا لباس پہنے جو اُسکے شایانِ شان نہیں ہے تو حکومت اُس عہدیدار کی معمولی سی تنبیہ کر دیتی ہے جو اس عہدیدار کی نگاہ میں اس قدر سنگین اور تکلیف دہ ہوتی ہے جس قدر ہم معمولی رعایا کے لئے سزا وغیرہ۔ اسی وجہ سے ایسے عہدیدار نہایت معمولی فروگذاشت سے بھی اجتناب کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ہماری معصیتوں اور انبیاء کے ترکِ اولےٰ میں یہی فرق ہے کہ جن امور کو رب الارباب نے قطعاً حرام قرار دیا ہے ان کا ارتکاب گناہ اور معصیت ہے اور جن امور کو حرام قرار نہیں دیا ہے اُن کا ارتکاب قابل سزا نہیں ہے۔ چنانچہ قرآن مجید میں ایسے احکام موجود ہیں جو واجب یا حرام نہیں ہیں اور ان کا ترک یا فعل موجب سزا نہیں ہے۔ کون کہہ سکتا ہے کہ قرآن مجید میں نکاح کا حکم موجود ہونے کے باوجود ہر مسلمان مرد یا عورت پر بجز خاص حالات کے ماتحت ہر حال میں نکاح واجب ہے۔ یوں ہی جو ترکِ اولےٰ انبیاء سے کسی طرح ہو گئے ہیں حکم تحریمی سے متعلق نہیں ہیں بلکہ ان کا تعلق حکم تنزیہی سے ہے۔

ہمیں سخت افسوس ہے کہ دنیا کا پہلا انسان کامل جسکی خلقت اس اہتمام کے ساتھ فرمائی گئی تھی کہ تمام معصوم الخلقت ملائکہ نے بحکم خدا سجدۂ تعظیمی کیا اور مقرب بارگاہ عزرائیل انکار سجدہ سے ہمیشہ ہمیشہ کے لئے راندۂ درگاہ باری ہوگیا اور عالم موجودات کا پہلا خلیفہ جو صرف ابوالبشر جیسے بلند مرتبہ پر فائز نہیں تھا۔ بلکہ اس کو ابوالانبیاء ہونے کا بھی فخر حاصل تھا۔ سب سے پہلے ان سطحی خیال رکھنے والے مسلمانوں کے اس سنگین اعتراض کا بے جرم و خطا نشانہ بنتا ہے۔

کہا جاتا ہے کہ جناب آدمؑ کو خدا نے ان صاف اور صریح لفظوں میں لا تقربوا ھذہ الشجرۃ کی تاکید فرما کر گیہوں کھانے سے منع فرمایا تھا لیکن جناب آدمؑ نے شیطان کے فریب میں آکر گیہوں کھالیا۔ خدا کے حکم کی نافرمانی کرکے گنہگار ہوگئے اور بہشت سے نکالے گئے۔ خدائے علام الغیوب نے ضرور فرمایا تھا لا تقربوا ھذہ الشجرۃ (اس درخت کے قریب جانا) لیکن اس میں ہمیں کہیں بھی گیہوں کھانے کی ممانعت کا حکم نہیں ملتا۔ قرآن مجید میں اکثر و بیشتر مقام پر ایسی آیتیں موجود ہیں جن کے ظاہری ترجمہ سے مطلب واضح نہیں ہوتا بلکہ وہ آیات محتاج ہیں تفسیر کی اور تفسیر بیان کرنے کا حق بجز محمدؐ و آل محمدؑ کسی دوسرے کو حاصل نہیں ہے جیسا کہ خود خداوند عالم نے فرمایا ہے لا یعلم تاویلہ الا اللہ والراسخون فی العلم (قرآن کی تاویل بجز خدا کے اور اُن لوگوں کے جو علم میں راسخ ہیں کسی دوسرے کو نہیں ہے)، ہمیں قرآن کی تفسیر انھیں ذوات مقدسہ اور نفوس قدسیہ سے لینا چاہئے جن کے گھر میں قرآن نازل ہوا۔ اسلام میں جو اس قدر اختلافات رونما ہوئے ہیں اور روزانہ اختلافات کی خلیج وسیع ہوتی جاتی ہے وہ اسی کا نتیجہ ہے کہ عام مسلمانوں نے قرآن کے حقیقی معنی سمجھنے کے اس معیار کو جسے پروردگار عالم نے بتایا تھا ترک کرکے نااہل اور خاطی انسانوں کی طرف رجوع کی۔ اگر وہ اس خدائی معیار کو اختیار کرتے تو معمولی سا معمولی اختلاف بھی پیدا نہ ہوتا اور تمام اہل اسلام آج ایک ہی راستے پر گامزن ہوتے نظر آتے۔ اور سچا دین اسلام اپنے اصلی لباس میں نظر آتا۔ خدائے تعالیٰ نے قرآن مجید میں بہت سی تمثیلیں بیان کی ہیں۔ چنانچہ فرماتا ہے " تلک الامثال نضربھا قرآن مجید میں لفظ شجرہ مختلف مواقع پر استعمال ہوا ہے۔ کہیں شجرۂ ملعونہ کہا گیا ہے

کہیں شجرۂ طیبہ فرمایا گیا ہے ۔ شجرہ طیبہ کے متعلق خدا نے فرمایا ہے کہ وہ ایک پاک و پاکیزہ درخت ہے جسکی جڑ زمین میں اور شاخیں آسمان تک پہونچی ہوئی ہیں اور اس کے ثمرات ہمیشہ ہمیشہ کے لئے لوگوں کو فائدہ پہنچاتے ہیں ۔ اس آیت کے بارے میں صادق آلِ محمدؐ سے دریافت کیا گیا آپ نے فرمایا کہ اس سے مراد ہم اہلبیت ہیں ۔ ظاہر ہے کہ دنیا میں آج تک کسی نے ایسے درخت کا موجود ہونا نہیں بتایا تو لامحالہ اس سے مراد عام درخت نہیں ہوسکتے بلکہ تفسیر اہلبیتؑ کے مطابق اس سے مفہوم اہلبیت علیہم السلام ہیں۔ یوں ہی شجرۂ ممنوعہ سے مراد کوئی درخت دنیاوی نہیں ہے ۔ اور نہ اس آیت کے شجرہ سے مراد کوئی معمولی شجر ہے بلکہ اس شجرہ سے مراد مطابق تفسیر اہلبیت ، مراتب محمدؐ و آل محمدؐ ہے۔ یہی وجہ تھی کہ حضرت آدمؑ کو خداوند عالم نے متنبہ کیا کہ باوجود نبوت جیسے عہدۂ جلیلہ پر فائز ہونے کے تم نے ایسے مرتبے کی خواہش کیوں کی جس کو ہم نے اپنے خاص اور منتخب بندوں کے لئے مخصوص کیا تھا۔ خیر اگر تمہیں اس مرتبے کی خواہش ہے تو دنیا میں جاکر ان امور کو انجام دو جن کو محمدؐ و آل محمدؐ انجام دینگے اور جن کی انجام دہی میں اس قدر دشواریاں ہیں جنھیں بجز ان صابر و شاکر ہستیوں کے دوسرا برداشت نہیں کرسکتا۔

اگر شجر کے اس معنی سے قطع نظر کرکے شجر کے معنی عام شجر ہی لئے جائیں تو چونکہ اس آیت میں ارشاد باری کے مطابق درخت کے قریب جانے کی ممانعت ہے ۔ گندم کے کھانے کی ممانعت نہیں ۔ حضرت آدمؑ درخت کے قریب نہیں گئے ۔ لہذا گندم کے کھانے سے خدا کے حکم کی نافرمانی کیونکر ہوسکتی ہے ۔ اگر یہ کہا جائے کہ قریب نہ جاؤ سے مطلب یہ ہے کہ کھانے کی ممانعت تو ہے ہی ۔ قریب تک جانے سے روکا جاتا ہے تو یہ قابل توجہ ہے کہ ہر زبان کے محاورات جداگانہ ہیں ۔ کسی زبان کا محاورہ دوسری زبان پر چسپاں نہیں کیا جاسکتا تاوقتیکہ اُس زبان نے دوسری زبان کے محاورے کے مطابق اپنا لہجہ اختیار نہ کیا ہو۔ بنا بریں اردو زبان کے اس محاورے کو کہ درخت کے قریب نہ جاؤ اس معنی پر کہ درخت سے کسی قسم کا تعلق نہ رکھو منطبق نہیں کیا جاسکتا۔

مذکورہ بالا وجوہ کو بھی نظر انداز کرکے اگر شجر کو عام شجر قرار دیتے ہوئے آیت کے معنی سے

گندم کا کھانا ہی فرض کر لیا جائے تو خدا کا یہ حکم تحریمی ثابت نہیں ہوتا بلکہ حکم تنزیہی کے تحت میں آتا ہے کیونکہ اگر یہ حکم تحریمی ہوتا تو جس طرح حضرت آدمؑ سے ارتکاب گناہ ہوا اسی طرح حضرت حوّا بھی مرتکب گناہ ہوئیں اور یہ دونوں بزرگ ارتکاب جرم کی وجہ سے (معاذ اللہ) قابل ملامت ٹھہرتے۔ حالانکہ باری تعالیٰ حضرت حوّا سے کوئی بازپرس نہیں کرتا۔ اس کے خلاف حضرت آدم ہی پر وعصیٰ آدم، یہ کہہ کر اپنی ناخوشی کا اظہار فرماتا ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ اگر یہ عام گناہ اور معصیت ہوتی اور یہ حکم تحریمی ہوتا تو حضرت حوّا پر بھی ناخوشی کا اظہار ہوتا۔ پس معلوم ہوا کہ یہ حکم تحریمی نہیں ہے بلکہ تنزیہی ہے حقیقت یہ ہے کہ پروردگار عالم اپنے مہتم بالشان اور برگزیدہ بندوں سے ایسی معمولی فروگذاشت بھی گوارا نہیں کرتا جس کا ارتکاب معمولی انسان کے لئے قابل مواخذہ نہیں۔ بلکہ وہ چاہتا ہے کہ اسکے یہ مخصوص بندے اپنی زندگی اس طرح گذار دیں کہ دنیا کے کسی انسان کو معمولی عیب رکھنے کا موقع نہ مل سکے۔

ذکی رضوی

## اہلحدیث کی عقل و فہم (حاجی ثناء اللہ صاحب کی سیر انداختگی) (حاجی ثناء اللہ صاحب اڈیٹر اہلحدیث امرتسر)

میرے مقابلہ میں اس طرح گرجتے ہوئے آئے تھے کہ معلوم ہوتا تھا آپ تحقیقات کے سمندر بہا دینگے مگر میرے مضمون مندرجہ اصلاح نمبر ۶ نے ممدوح کے سب شور و غل کو غائب کر دیا۔ سچ ہے ؎ بہت شور سنتے تھے پہلو میں دل کا ؞ جو چیرا تو اک قطرۂ خوں نہ نکلا

ممدوح نے کس متکبرانہ انداز سے لکھا تھا ؎ انا صخرة الوادی اذا ما زوحمت (میں وادی کا پتھر ہوں جب روکا جائے) مگر جب میں نے اسکے جواب میں عرض کیا کہ ؎ ان تک جلمود بصر لا اؤبسہ۔ اوقد علیہا فاحمیہ فینصدع (اگر تم ایسے پتھر ہو جسکو میں توڑ نہیں سکتا تو میں اس پتھر میں آگ لگا دوں گا جس سے خوب گرم ہو کر یہ پاش پاش ہو جائیگا) تو آپ مبہوت ہو گئے۔ آپ نے کس غرور سے یہ بھی دعوےٰ کیا تھا ؎ واذا نطقت فاننی الجوزاء (میں جب بولوں گا تو ستارہ ہوں گا) مگر جب میں نے لکھا کہ ؎ انا ابو النجم وشعری شعری۔ للہ دری ما اجن صدری (اگر تم ستارہ ہو تو میں ستارہ کا باوا جان ہوں۔ اور میرا شعر سمجھ لو کہ میرا ہی شعر ہے۔ سبحان اللہ میرا سینہ کتنے علوم کا خزانہ ہے) تو آپ

گویا صمٌ بکمٌ بن کر سب شعر خوانی بھول گئے۔ اب ذرہ آپ کی حرکت مذبوحی ملاحظہ ہو لکھتے ہیں:۔
"ام کلثوم کا نکاح فاروقی عرصہ سے اہلحدیث میں زیر بحث چلا آرہا ہے جس کے متعلق ہم نے دو زبردست دلیلیں پیش کی تھیں۔ ایک کلینی سے دوسری تہذیب الاحکام سے۔ اصول کلینی کے حوالے کے متعلق تو اصلاح کھجوا کے نامہ نگار کو یہاں تک جرأت ہوئی ہے کہ اس کا حوالہ دکھانے پر مبلغ تین سو روپیہ انعام دینے کا وعدہ کرتا ہے ... شکر ہے آپ نے انعام دینے میں قادیانیوں کے ریس کرنے کا ادعا کیا خدا کرے سچ ہو۔ پس سنئے ہماری پیش کردہ روایت ماخوذ از کلینی کے باب کی سرخی یہ ہے باب تزویج ام کلثوم۔ اس باب کو غور سے پڑھئے۔ آپ انعامی رقم اپنے ضلع چھپرا کے رئیس مولوی علی صاحب کے پاس رکھکر مجھے اطلاع دلائیں تو کلینی کی ساری عبارت اور صفحہ بتادی جائیگی بلکہ آپ چاہیں گے تو مولوی علی صاحب کے پاس کتاب بھیجدی جائیگی فافھم۔ پس ہمت کیجئے اور انعام رکھوایئے۔ شیعہ مجیب نے ہمارے جواب میں یہ بھی لکھا تھا" کہ ام کلثوم زوجہ حضرت عمر کے متعلق آپ کے کل مورخین ... بلکہ درحقیقت وہ ابوبکر کی دختر تھیں" اس پر ہم نے پوچھا تھا کہ آپ مہربانی کرکے جن مورخین کا آپ نے حوالہ دیا ہے انکا نام بتائیں۔ یہ ہمارا سوال کیسا صحیح اور برمحل ہے اس کا فیصلہ علماء اور طلباء مدارس کرسکتے ہیں۔ کیونکہ علم مناظرہ کی کتاب رشیدیہ میں لکھا ہے کہ ناقل کے ذمہ تصحیح نقل ضروری ہے۔ چونکہ راقم مضمون مذکورہ کے ناقل ہیں اس لئے ان کا فرض تھا کہ نقل کی تصحیح کرتے مگر انھوں نے اس کی تصحیح جو کی وہ شیعہ جماعت کے حق میں محل افسوس ہی نہیں بلکہ محل بکا ہے۔ کس شان رعنائی سے لکھتے ہیں آپ حضرت مدیر اصلاح سے سوال کرتے ہیں... کیا انکار کرنے والا بھی عبارت پیش کرتا ہے۔ اہلحدیث۔ یہ ہے وہ فقرہ جس کو دیکھکر شیعہ کے علم کلام پر ماتم کیا جائے تو بیجا نہیں ... یہ کیسے مزے کی بات ہے کہ ناقل اور منکر کو ایک تبہ میں رکھا ہے۔ ناقل بمنزلہ مدعی کے ہوتا ہے۔ تصحیح نقل اس پر ضروری ہے" (اہلحدیث نمبر ۱ جلد ۳۵)

میں اب بھی وعدہ کرتا ہوں کہ حاجی صاحب اگر اپنے دعوے کے مطابق خاص "اصول کلینی" میں حضرت ام کلثوم کا عقد دکھادیں تو میں ممدوح کو تین سو روپیہ انعام دے دوں گا۔ آپ فرماتے ہیں "پس سنئے ہماری پیش کردہ روایت ماخوذ از کلینی کے باب کی سرخی یہ ہے باب تزویج ام کلثوم" حاجی صاحب! دیکھئے اب فرار نہ کیجئے۔ میں آپکو کبھی بھاگنے نہیں دونگا۔ آپ بڑے زور شور

سے پہلے دعوے کر چکے ہیں کہ "اصول کلینی میں اس عقد کا ذکر ہے"۔ پس آپ پر فرض ہے کہ "اصول کلینی" ہی میں اس عقد کے اس باب کو دکھایئے۔ سُنئے اب "روایت ماخوذ از کلینی" کہنے سے کام نہیں چلیگا بلکہ "اصول کلینی" میں پتا بتانے سے آپکا دعوے ثابت ہوسکتا ہے اور میں نے انعام بھی آپ کے اسی قول پر مقرر کیا ہے کہ آپ خاص اصول کلینی میں اس روایت یا باب کو دکھا دیں۔ کیونکہ "روایت ماخوذ از کلینی" اور چیز ہے اور "روایت اصول کلینی" شئے دیگر اور دونوں کا فرق واضح ہے۔ اب چالاکی سے اپنے سابق دعوے میں آپ تحریف نہ کریں بلکہ بتائیں کہ "اصول کلینی" میں یہ باب کس جگہ ہے اور وہ کتاب آپ کے ذہن کے علاوہ بھی کہیں ہے؟ خوب یاد رکھئے میں ایسی چالوں سے اچھی طرح واقف ہوں اور آپ کو چھوڑ نہیں سکتا۔ آپ خود پہلے دعوے کر چکے ہیں کہ "ام کلثوم کے نکاح کا ثبوت فریقین کی کتب حدیث میں موجود ہے۔ صحیح بخاری میں یوں مذکور ہے ... اسی طرح شیعہ کی مستند کتاب اصول کلینی میں خاص ایک باب متعلقہ نکاح ام کلثوم اسی غرض کے لئے مقرر ہے" (اہلحدیث مورخہ ۹ شعبان ۱۳۵۳ہجری)۔ پس آپ اپنی اسی صحیح بخاری اور میری "اصول کلینی" میں دکھایئے کہ حضرت ام کلثوم کا نکاح خلیفہ دوم سے ہوا تھا اور فوراً انعام لیجئے بشرطے کہ روئے باشد مگر ترسم کہ نہ رسی بکعبہ اے اعرابی :. کیں رہ کہ تو می روی بہ ترکستان ست رہا تین سو روپیہ کا مولوی علی صاحب کے پاس جمع کر دینا تو یہ بتایئے وہ آپ کے اُن پیر میاں کے پیرو تو نہیں ہیں جو مرتے وقت تک بیت المال کا ۸۶ ہزار مال ہضم کر چکے تھے؟ اگر ایسا ہے تو پھر مرید صاحب کے پاس کس اطمینان پر روپیہ جمع کیا جائے؟ البتہ جناب سید ابوالحسن صاحب بی۔اے۔ بی۔ ال۔ ایڈووکیٹ چھپرا کے پاس اصول کلینی کا وہ صفحہ جس میں یہ مضمون ہے بھیج کر تین سو روپیہ لے لیں۔ مگر قرآن مجید کی یہ پیشین گوئی بھی یاد رکھیں فان لم تفعلوا ولن تفعلوا فاتقوا النار التی الآیہ۔ اگر تم ایسا نہ کر سکو اور میں کہے دیتا ہوں کہ قیامت تک نہیں کر سکو گے تو اس جہنم سے ڈرو (پارہ ۱ ع )۔ آپ دنیا بھر کے علماء اہلسنت کو جمع کرلیں اور اہلحدیث کانفرنس کو بھی ملالیں۔ اسکے بعد بھی اگر آپ "اصول کلینی" میں یہ روایت دکھا دیں تو میں آپ کو تین سو روپیہ بھی دے دوں گا اور سُنی بھی ہو جاؤں گا۔ لیکن اگر آپ نہ نکال سکیں، تو آپ بھی مذہب شیعہ اختیار کرنے کا وعدہ کریں۔ اگر آپ نے افتراء نہیں کیا اور "اصول کلینی" میں اس روایت کو نکال سکتے ہیں تو آپ بھی میری طرح اعلان کر دیں

کہ اگر اصول کلینی میں اس مضمون کو نہ نکال سکیں گے تو آپ مذہب حق شیعہ کو قبول کریں گے۔
آگے چل کر آپ فرماتے ہیں" اس پر ہم نے پوچھا تھا کہ آپ مہربانی کر کے جن مورخین کا آپنے حوالہ دیا ہے اُن کا نام بتائیں۔ یہ ہمارا سوال کیسا صحیح اور برمحل ہے۔ اس کا فیصلہ علماء اور طلباء مدارس کر سکتے ہیں"۔ حاجی صاحب! کیا آپ ہی کے لئے یہ کہا گیا ہے ع چہ دلاور است دزدے کہ بکف چراغ دارد۔ آپ نے مضمون مندرجہ ۹ر شعبان میں کب یہ لکھا ہے جکی نقل اس طرح کر رہے ہیں؟ کیا آپ سمجھتے ہیں کہ مرزا قادیانی صاحب کی طرح آپ دنیا والوں کی آنکھ میں دھول جھونک دینگے؟ آپ ایسے بوڑھے بھی نہ بنیں کہ کل اپنے اخبار میں جو لکھ چکے ہیں اس کو آج ہی بھول جائیں۔ اپنا اخبار مورخہ ۹ر شعبان ملاحظہ فرمائیں اس میں کیا آپنے یہی لکھا ہے؟ یا یہ لکھا ہے "جن مورخوں کے قول کے ماتحت آپ اس واقعہ نکاح ام کلثوم سے انکار کرتے ہیں ان کے نام اور انکی اصل عبارت پیش کریں" آپ تمام [illegible] یا طلباء بلکہ جاہل بوڑھوں بچوں تک سے پوچھ لیجئے کہ آپ کی اصل عبارت اور آپکی تحریف کردہ منقولہ عبارت میں کیا فرق ہے۔ پس آپ بتائیں کہ کیا انکار کرنے والا بھی عبارات پیش کرتا ہے؟ ورنہ اس کا صاف اقرار کریں کہ انکار کرنے والے سے کتابوں کا حوالہ طلب کرنا آپ کی عقل کی دلیل اور آپ کی خوش فہمی کا ثبوت تھا ؎

نازہے گل کو نزاکت پہ چمن میں اے ذوقؔ ؛ اُس نے دیکھے ہی نہیں ناز و نزاکت والے

آپ کس ادا سے فرماتے ہیں" کیسے مزے کی بات ہے کہ ناقل اور منکر کو ایک رتبہ میں رکھا ہے" حاجی صاحب! ایسی بہکی باتیں نہ کیجئے جس سے لوگوں کو شبہ ہونے لگے کہ آپ نے اُسی عالم میں یہ لکھا ہے جس عالم میں حضرت عمر یہ اشعار پڑھتے تھے ؎

وکاین بالقلیب قلیب بدر ؛ من الفتیان والعرب الکرام

ایوعدنی ابن کبشۃ ان سنحیا ؛ وکیف حیاۃ اصداء دھام

ایعجزان یرد الموت عنی ؛ وینشرنی اذا بلیت عظامی

الا من مبلغ الرحمان عنی ؛ بانی تارک شہر الصیام

فقل للہ یمنعنی شرابی ؛ وقل للہ یمنعنی طعامی

سلہ علماء اہلسنت نے لکھا ہے کہ حضرت عمر نے شراب پی اور مستی کے عالم میں اونٹ کی ہڈی لیکر عبدالرحمن

فرمایئے میں نے کب ناقل اور منکر کو ایک رتبہ میں رکھا ہے آپ نے خود لکھا تھا کہ "جن مورخوں کے قول کے تحت آپ اس واقعہ سے انکار کرتے ہیں" فرمایئے اس میں ناقل کا کہاں ذکر ہے۔ مجھے آپکی دماغی حالت پر افسوس آتا ہے کہ کہاں تک قابل رحم ہو گئی۔ حاجی صاحب! آپ ایک ایک لفظ پر سہو و نسیان کی بھول بھلیاں میں پھنستے جائینگا تو مناظرہ کی ہمت کیسے ہوگی۔ مختصر یہ کہ یا آپ مرزا قادیانی کے ہتھکنڈوں کو چھوڑیئے یا اپنا دماغی علاج کرایئے اُس کے بعد بتایئے کہ صحیح بخاری کی کس روایت سے حضرت ام کلثوم کا عقد خلیفہ دوم سے ثابت ہوتا ہے اور اصول کلینی کا وہ نسخہ کہاں ہے جس میں اس نکاح کا ذکر ہے۔ آپ لاکھ باتیں بنایئے مگر میں آپ کو چھوڑتا نہیں۔ یا صاف اقرار کیجئے کہ آپ نے محض افترا و بہتان کیا ہے۔ یا دونوں کتابوں میں اپنا دعوے دکھایئے ذرہ میں بھی تو دیکھوں آپ محال کو ممکن کیسے کر دیتے ہیں ؎

ایک ہی جلوے میں بیخود ہوئے غش میں آئے ۔:. تم نے اے حضرتِ ناصح ابھی دیکھا کیا ہے

**لکھنؤ کا مدح صحابہ** اخبار نجم سے ضمانت طلب کیگئی تو عبدالشکور صاحب نے اس کو بند کرکے اخبار آفتاب نکالنا شروع کیا ہے جسمیں پھر سنی شیعہ کے درمیان فساد کی پوری کوشش کر رہے ہیں۔

مدح صحابہ کے مسئلہ کو بھی زور سے اُبھارا ہے اور جاہلوں کو آمادہ کر رہے ہیں کہ گورنمنٹ سے اپنی نافرمانی کی دھمکی پر اس بدعت کی اجازت لے لیں۔ لکھنؤ کے شیعوں کو ہوشیار رہنا چاہئے۔ اگر ایک منٹ کے لئے بھی ان کو مدح صحابہ کی اجازت مل جائے تو شیعہ بھی گورنمنٹ میں درخواست دیکر سڑکوں پر قرآن خوانی کی اجازت حاصل کریں جسکے بعد صرف دو آیتیں چیخ چیخ کر ہر جگہ پڑھتے رہیں ایک یہ:

ان الذین یؤذون اللہ ورسولہ لعنہم اللہ فی الدنیا والآخرۃ واعد لہم عذابا مہینا (پ ۲۲ ع ۴) اور دوسری آیت یہ ہے: واذ اسر النبی الی بعض ازواجہ حدیثا فلما نبأت بہ واظہرہ اللہ علیہ عرف بعضہ واعرض عن بعض فلما نبأہا بہ قالت من انبأک ہذا۔ قال نبأنی العلیم الخبیر۔ ان تتوبا الی اللہ فقد صغت قلوبکما وان تظاہرا علیہ فان اللہ ہو مولاہ وجبریل وصالح المومنین والملائکۃ بعد ذلک ظہیر (پ ۲۸ ع ۱۹)

(بقیہ حاشیہ ص ۱۵) بن عوف کے سر کو زخمی کر دیا پھر بدر کے ان کافروں پر جو مسلمانوں کے ہاتھ سے قتل ہوئے تھے نوحہ پڑھنے لگے۔ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ بدر کے کنویں میں کتنے بہادر اور معزز عرب ڈال دیئے گئے۔ ابن ابی کبشہ (محمدؐ) مجھے دھمکاتا ہے کہ ہم لوگ دوبارہ زندہ کئے جائیں گے۔ بھلا جب آدمی اُلّو ہو جائیگا تو پھر کیسے زندہ ہو سکتا ہے (زمانہ جاہلیت میں کفار کا عقیدہ تھا کہ آدمی مر کر اُلّو ہو جاتا ہے)۔ کیا خدا اس سے تو عاجز ہے کہ مجھ سے موت کو ہٹا دے اور اس پر قادر ہے کہ جب میری ہڈیاں سڑ گل جائیں تو مجھے (قیامت میں) دوبارہ زندہ کر دے؟ کون شخص ایسے خدا تک میرا یہ پیغام پہونچاتا ہے کہ میں ماہ صیام کے روزے نہیں رکھونگا۔ اب وہ اللہ سے کہدے کہ اس کے بس میں ہو تو میری شراب خواری روک تو دے۔ اور اللہ کی مجال ہو تو ذرہ میرا کھانا بھی تو بند کر دے!!!

حضرت رسول خدا صلعم نے حضرت عمر کے یہ کفریہ اشعار سُنے تو غصہ میں تشریف لے گئے اور ہاتھ میں کوئی چیز لے کر اس زور سے ان کو مارا کہ وہ فوراً چیخنے لگے کہ میں خدا اور اس کے رسول کے غضب سے پناہ مانگتا ہوں پھر کہا میں باز آیا (مستطرف جلد ۲ ص ۲۱۸)

نگران کے پاؤں لڑکھڑاتے تھے۔ آنحضرتؐ یہ دیکھکر منبر پر سے اُتر پڑے اور انکو گود میں اٹھاکر اپنے سامنے بٹھالیا۔ اس کے بعد فرمایا اللہ سچ فرماتا ہے انما اموالکم واولادکم فتنۃ میں نے ان دونوں بچوں کو دیکھا کہ چلے آرہے ہیں اور ان کے پاؤں لغزش کرتے ہیں تو مجھ سے رہا نہیں گیا یہاں تک کہ میں نے اپنی بات قطع کردی اور ان کو اٹھالیا (اسدالغابہ جلد ۳ صہ ۱۵)

**امام حسنؑ کا حلم** حضرتؑ کے حلم وتحمل کے واقعات بہت کثرت سے ہیں۔ ایک دفعہ حضرت سوار جا رہے تھے کسی شامی نے حضرتؑ کو دیکھکر گالیاں بکنی شروع کیں مگر حضرتؑ نے اس کی کسی بات کا جواب نہیں دیا۔ جب وہ دل بھر کر اپنا گناہ کرچکا تو حضرتؑ اسکی طرف متوجہ ہوئے۔ پہلے اس کو سلام کیا۔ پھر مسکرا کر فرمایا اے شیخ میں گمان کرتا ہوں کہ تم پردیسی ہو اور شائد تم کو کچھ شبہہ ہوگیا ہے جس کی وجہ سے تم نے مجھے اتنی گالیاں دیں۔ اگر تم مجھ سے کوئی فرمائش کرو تو میں پوری کرنے کو حاضر ہوں۔ اگر کچھ مانگو تو دینے کو موجود ہوں۔ اگر کوئی بات دریافت کرو تو بتادوں۔ اگر سواری کی ضرورت ہو تو گھوڑا یا اونٹ دے دوں۔ اگر بھوکے ہو تو چلو کھانا کھلاؤں۔ اگر پہننے کو کپڑے نہ ہوں تو جس قدر چاہو کپڑے دیدوں۔ اگر محتاج ہو تو میں اتنا مال دے دوں جس سے خوش حال ہو جاؤ۔ اگر تم آوارہ وطن ہو تو میں تم کو اپنے گھر میں جگہ دوں۔ اور اگر ان باتوں کے علاوہ تمہاری کوئی حاجت ہو تو اس کو بھی پوری کردوں۔ بہتر ہے کہ تم اپنی سواری میرے گھر کی طرف بڑھاؤ اور میری دعوت قبول کرلو۔ جب تک دل چاہے رہو میں تمہاری خدمت کرتا اور تمہیں ہر قسم کا آرام پہونچاتا رہوں گا۔ اس لئے کہ خدا کے فضل سے میرا مکان وسیع ہے۔ لوگوں میں میری جاہ وعزت بھی ہے اور میرے پاس مال بھی ہے۔ جب اس مرد شامی نے حضرتؑ کا یہ سب کلام سُنا تو رونے لگا۔ پھر کہا اشھد انک خلیفۃ اللہ فی ارضہ۔ اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ وکنت وابوک ابغض خلق اللہ الیّ والآن انت احب خلق اللہ الیّ۔ وحول رحلہ الیہ وکان ضیفہ الی ان ارتحل وصار معتقد المحبتھم۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ خدا کی زمین پر اس کے خلیفہ آپ ہی ہیں۔ خدا نے جس خاندان کو رسالت کا شرف بخشا ہے اسکی عظمت وجلالت کو وہی سب سے زیادہ جانتا ہے

اس وقت کے قبل تک دنیا میں کسی شخص کو بھی میں آپ سے اور آپ کے والد سے زیادہ دشمن نہیں رکھتا تھا۔ مگر اب سب سے زیادہ آپ ہی مجھے محبوب ہو گئے۔ پھر اس نے اپنی سواری حضرتؑ کے گھر کی طرف پھیری اور جب تک اس شہر میں رہا حضرتؑ ہی کا مہمان رہا اور ان حضراتؑ کی محبت کا پورا معتقد ہو گیا (مناقب جلد ۴ ص ۵۳ و کامل مبرد جلد ۲ ص ۸۶)

## حضرتؑ کی حکمت آمیز باتیں

بہت ہیں جن سے انسان کو حکمت و معارف کے خزانے حاصل ہوتے ہیں اور ان پر انسان عمل کرے تو فرشتوں کے قریب ہو جائے۔ مثلاً فرمایا لا ادب لمن لا عقل له ولا مودة لمن لا همة له ولا حياء لمن لا دين له۔ وراس العقل معاشرة الناس بالجميل و بالعقل تدرك الداران جميعا ومن حرم العقل حرمهما جميعا۔ جس کو عقل نہیں ملی اس کو ادب بھی نہیں ملا۔ اور جس کو ہمت نہیں حاصل ہوئی وہ محبت بھی نہ پا سکا۔ اور جس کو شرم نہیں ہے اس کو مذہب سے بھی تعلق نہیں۔ عقل کا سر یہ ہے کہ لوگوں کے ساتھ میل جول اور بھلائی کی زندگی بسر کی جائے۔ اور عقل ہی سے دونوں گھر (دنیا و آخرت) حاصل ہوتے ہیں جو شخص عقل سے محروم ہو گا وہ دونوں گھروں سے بھی محروم رہے گا۔ یہ بھی فرمایا:۔ هلاك الناس في ثلاث في الكبر والحرص والحسد فالكبر هلاك الدين وبه لعن ابليس والحرص عدو النفس والحسد رائد السوء ومنه قتل قابيل هابيل تین برائیوں سے لوگ تباہ و برباد ہو جاتے ہیں وہ یہ ہیں تکبر۔ حرص اور حسد۔ تکبر سے دین مٹ جاتا ہے اسی وجہ سے ابلیس (شیطان) ملعون قرار پایا۔ اور حرص انسان کی جان کا دشمن ہے (یعنی جس شخص میں حرص پیدا ہوئی وہ اپنا آپ دشمن ہو گیا) اور حسد برائی کا پیغام لانے والا ہے۔ اسی سبب سے قابیل نے اپنے حقیقی بھائی ہابیل کو قتل کیا۔ حضرتؑ یہ بھی فرماتے تھے کہ جب پدر بزرگوار حضرت امیر المومنینؑ کی وفات کا وقت پہونچا تو میں بہت پریشان ہوا۔ حضرتؑ نے فرمایا کیوں حسن! تم گھبراتے ہو؟ میں نے عرض کی یا حضرتؑ میں آپ کو اس حال میں دیکھتا ہوں تو کیوں نہ بدحواس ہوں حضرتؑ نے فرمایا بیٹے میری چار باتیں ہمیشہ یاد رکھنا۔ اگر تم انھیں یاد رکھو گے تو انکے ذریعہ سے ہر مصیبت سے نجات ملی رہیگی۔ اے بیٹا لا غنى اكثر من العقل۔ ولا فقر مثل

الجہل ولا وحشۃ اشد من العجب ولا عیش الذ من حسن الخلق۔ واعلم ان مروأۃ القناعۃ والرضا اکبر من مروأۃ الاعطاء و تمام الصنیعۃ خیر من ابتدائہا
عقل سے بہتر کوئی تونگری نہیں اور جہالت ایسی کوئی فقیری نہیں اور خود پسندی سے زیادہ سخت کوئی وحشت نہیں اور حسنِ خلق سے زیادہ مزے کی کوئی زندگی نہیں۔ اور اس بات کو بھی سمجھ رکھو کہ قناعت اور رضا کی مروۃ مال عطا کرنے کی مروت سے بڑھی ہوئی ہے۔ اور احسان کا تمام کرنا اس کے شروع کرنے سے بہتر ہے (نور الابصار ص ۱۲۲)

**نیکی کا عوض کس طرح کرتے** حضرت کے ساتھ جو شخص کوئی بھلائی کرتا حضرت اس کا عوض ہزار گنا سے زیادہ کرتے۔ ابوالحسن مدائنی وغیرہ نے لکھا ہے کہ ایک دفعہ حضرت امام حسنؑ و حسینؑ اور (جناب زینب کے شوہر) عبداللہ بن جعفر ساتھ ہی حج کو چلے۔ اتفاق سے راستہ میں ان کے کھانے پینے کی چیزیں ختم ہو گئیں اور تینوں حضرات کو بھوک اور پیاس نے بہت ستایا۔ راہ میں ایک خیمہ نظر آیا تو یہ حضرات اس طرف روانہ ہوئے۔ وہاں پہونچے تو ایک بوڑھی عورت دیکھی اس سے پوچھا کیوں بہن کوئی چیز پینے کی ہے؟ اس نے کہا ہاں۔ یہ سنتے ہی تینوں صاحب اپنی سواریوں سے اُتر پڑے مگر اس بڑھیا کے پاس ایک بکری کے سوا کوئی چیز تھی ہی نہیں۔ اس نے کہا آپ لوگ اسی بکری کو دوہ کر اس کا دودھ پی لیں۔ بیچاروں نے ایسا ہی کیا۔ جب پیاس کم ہوئی تو بھوک کا زور ہوا۔ پوچھا کچھ کھانے کو بھی ہے اُس نے کہا بس یہی بکری ہے۔ اسکے سوائے کچھ نہیں۔ میں آپ لوگوں کو قسم دیتی ہوں کہ اس بکری کو ذبح کر ڈالیں اور میں لکڑی کا سامان کرتی ہوں آپ لوگ بھون کر اس کو کھالیں ان لوگوں نے اسکی فرمائش پوری کی۔ کھا پی کر کچھ دیر آرام کیا اور جب جانے لگے تو کہا اے بہن ہم لوگ قریش کے کچھ آدمی ہیں حج کرنے جاتے ہیں۔ جب بخیر و عافیت واپس آئیں تو تم ہم لوگوں کے پاس مدینہ میں آنا تاکہ ہم بھی تمہاری کچھ خدمت کر سکیں۔ یہ کہہ کر سب روانہ ہو گئے جب اُس کا شوہر آیا تو اس عورت نے پورا واقعہ بیان کر دیا۔ وہ بہت غضب ناک ہوا اور کہا تو نے بکری ایسے لوگوں کے لئے کیوں ذبح کر دی جن کو ہم لوگ پہچانتے تک نہیں ہیں۔ بات ختم ہو گئی۔ ایک مدت دراز کے بعد اُس عورت اور

اُس کے شوہر کو قحط کا سامنا ہوا۔ دونوں سخت مصیبت میں مبتلا ہو گئے۔ آخر مدینہ کا رُخ کیا اور وہاں بھیک مانگنے لگے۔ ایک روز وہ عورت کسی گلی میں سوال کرتی ہوئی جاتی تھی اور امام حسنؑ اپنے دروازے پر بیٹھے ہوئے تھے حضرتؑ نے اس کو دیکھکر پہچان لیا اور پکار کر اپنے پاس بلایا۔ فرمایا اے کنیز خدا تم مجھکو پہچانتی ہو؟ اس نے کہا نہیں۔ حضرتؑ نے فرمایا فلاں سال فلاں مہینہ میں فلاں روز ہم لوگ جا کر تمہارے خیمہ میں مہمان ہوئے تھے۔ اُس نے کہا اے صاحب میرے باپ ماں آپ پر فدا ہوں۔ میں نے اب بھی آپ کو نہیں پہچانا۔ حضرتؑ نے فرمایا خیر اگر تم مجھے نہیں پہچانتیں تو میں تم کو پہچانتا ہوں۔ پھر حضرتؑ نے اپنے غلام کو حکم دیا کہ ایک ہزار بکریاں خرید کر اور ایک ہزار اشرفیاں اس کو دے دو۔ جب یہ چیزیں اس کو مل گئیں تو اس کو اسی غلام کے ساتھ امام حسینؑ کے پاس بھیجا۔ حضرتؑ نے بھی اس کو پہچان لیا اور ایک ہزار بکریاں اور ایک ہزار اشرفیاں آپ نے بھی دیں۔ پھر اس کو غلام کے ساتھ جناب عبداللہ بن جعفر کے پاس بھیجا انھوں نے بھی اس کو بہت زیادہ مال اور بکریاں دیں۔ اس طرح مال و دولت کا انبار لے کر وہ مدینہ سے اپنے گھر پلٹی کہ گئی تھی بالکل فقیر ہو کر اور واپس آئی سب سے زیادہ خوشحال ہو کر (نورالابصار صلا)

**خلافت ظاہری کو چھوڑنا** حضرت علیؑ کے بعد حضرت امام حسنؑ عراق۔ ایران۔ خراسان حجاز اور یمن وغیرہ میں خلیفہ ہوئے (یہ واقعہ سنہ ۴۰ھ کا ہے) اُن چالیس ہزار آدمیوں نے جنھوں نے حضرت علیؑ سے معویہ سے جنگ کرنے پر آپ کی نصرت میں جانے کی بیعت کی تھی امام حسنؑ سے بھی بیعت کرلی۔ اتنے میں معویہ نے آپ پر چڑھائی کردی اور ۶۰ ہزار فوج لیکر مقام مسکن میں اترا جو بغداد سے دس فرسخ تکریت کی جانب اوانا کے قریب واقع ہے۔ امام حسنؑ یہ سنکر خود تو بڑا حصہ فوج کا لیکر کوفہ سے ساباط مدائن میں آگئے اور ۱۲ ہزار فوج قیس بن سعد کی ماتحتی میں معویہ کی پیش قدمی روکنے کے لئے روانہ کردی۔ اسی درمیان میں معویہ نے مخفی طور پر یہ فریب کیا کہ ایک شخص کو مدائن بھیجا جہاں امام حسنؑ مقیم تھے اور یہ مشہور کرایا کہ حضرتؑ کے سپہ سالار قیس بن سعد نے معویہ سے صلح کرلی۔ اور اسی طرح دوسرے شخص کو قیس

کے لشکر میں بھیجکر یہ مشہور کرایا کہ امام حسنؑ نے معویہ سے صلح کرلی۔ پس جب دونوں جگہ یہ خبر
شائع ہوئی تو امام حسنؑ کی فوج میں بغاوت پھیل گئی۔ فوجی آپ کے خیمے پر ٹوٹ پڑے
آپ کا کل اسباب لوٹ لیا۔ آپ کے نیچے سے مصلےٰ تک گھسیٹ لیا۔ دوش پر سے ردا
بھی آتار لی۔ بعض گمراہوں نے معویہ سے سازش کرکے اور رشوتیں لے کر ارادہ
کیا کہ آپ کو گرفتار کر کے معویہ کے حوالہ کردیں اور ان کے بعض رئیسوں نے خفیہ خط و
کتابت کر کے معویہ کی اطاعت قبول کرلی اور اسے لکھا کہ بہت جلد عراق چلے آیئے ہم
وعدہ کرتے ہیں کہ امام حسنؑ کو پکڑ کر آپ کے حوالہ کردینگے۔ حضرت کمال صدمہ سے
اپنے مدائن کے گورنر سعد کی طرف روانہ ہوگئے۔ راستے میں ایک خارجی نے موقع
پاکر ران پر ایسا زخم لگایا جو ہڈی تک پہونچا۔ آپ زخمی حالت میں مدائن کے قصر
میں جاکر ٹھہرے۔ سعد نے علاج کرایا اور حضرتؑ کچھ مدت میں اچھے ہوگئے۔ یہ حالات
دیکھکر حضرتؑ نے خلقِ خدا کی خوں ریزی کا اندیشہ کر کے ترک ظاہری خلافت کا ارادہ کرلیا۔
اور ۶ یا ۷ ماہ کی ظاہری خلافت کے بعد ان شرائط پر معویہ سے صلح کر کے حکومت سے
دست بردار ہوگئے (۱) معویہ مسلمانوں پر کتاب خدا اور سیرت خلفاء صالحین کے مطابق
حکومت کرے گا (۲)۔ بیت المال کوفہ میں جو رقم بچ گئی ہے وہ امام حسنؑ کو دی جائیگی کہ
حضرتؑ زمانہ حکومت کے دیون ادا کردیں (۳) فسا اور دارالجرد کا خراج امام حسنؑ کو
ملتا رہے گا کہ اہلبیتؑ خرچ کرتے رہیں (۴) اب سے حضرت علیؑ پر سب و شتم نہ کیا جائیگا۔
(۵) معویہ کو یہ اختیار نہ ہوگا کہ اپنا کوئی ولیعہد مقرر کرے بلکہ شوریٰ کی رو سے اس کے
بعد مسلمانوں کا حاکم مقرر ہوگا اور بروایت اوکلی وحیوۃ الحیوان وطبری و ابن قتیبہ وغیرہ
یہ شرط اس طرح تھی کہ معویہ کے بعد امام حسنؑ خلیفہ ہوں اور حضرتؑ کا انتقال ہوجائے
تو امام حسینؑ ہوں (۶) زمینِ خدا پر شام۔ مصر۔ عراق۔ حجاز۔ یمن وغیرہ میں ہر جگہ لوگ
جان و مال سے امن و امان میں رہیں گے (۷) اصحاب علیؑ و شیعیان علیؑ کا جان و مال
عورتیں اور اولاد سب مامون و محفوظ رہیں گی (۸) حسنؑ بن علیؑ اور اُن کے بھائی حسینؑ
اور اہلبیتؑ میں سے کسی شخص کے حق میں کہیں خفیہ یا علانیہ معویہ تعرض نہیں کرے گا۔ سب محفوظ
رہیں گے۔ انھیں کسی طرح کا خوف نہیں دلایا جائیگا (۹) معویہ اس عہد نامہ پر خدا سے عہد

و میثاق کرے اور اسے پورا کرے (صواعق محرقہ صفحہ ۸۱) ۔ معویہ اور امام حسنؑ قریب کوفہ انبار میں جمع ہوئے اور وہیں اس عہدنامہ پر فریقین کے دستخط اور لوگوں کی گواہیاں ثبت ہوئیں مگر معویہ نے ان شرطوں سے کسی کو بھی پوری نہیں کیا ۔ یہ عہد نامہ ۱۵ ربیع الاول سنہ ۴۱ھ کو لکھا گیا۔ اس کے بعد معویہ نے لوگوں سے اپنی بیعت لی اور اس سال کا نام سنۃ الجماعۃ رکھا گیا۔ اس کے بعد معویہ نے عمرو عاص کی تحریک سے حضرت امام حسنؑ کو خطبہ دینے پر مجبور کیا تو حضرتؑ نے منبر پر جاکر فرمایا اے لوگو خدا تعالیٰ نے ہم میں سے اول کے ذریعہ سے تمہاری ہدایت کی اور آخر کے ذریعہ سے تمہیں خونریزی سے بچایا ۔ معویہ نے اُس امر میں مجھ سے جھگڑا کیا جس کا میں اُس سے زیادہ مستحق ہوں لیکن میں نے لوگوں کی خون ریزی کی نسبت اس امر کا ترک کر دینا بہتر سمجھا ۔ تم رنج و ملال نہ کرو کہ میں نے حکومت اسکے نا اہل کو دے دی اور اس کے حق کو بے موقع جگہ رکھا ہے ۔ میری نیت اس معاملہ میں صرف امت کی بھلائی ہے ۔ یہاں تک فرمانے پائے تھے کہ معویہ نے کہا بس اے حضرت زیادہ کی ضرورت نہیں ہے (تاریخ خمیس جلد ۲ صفحہ ۳۲۵)

حضرتؑ کے اس خطبہ کے بعد معویہ منبر پر گیا اور خطبہ میں کہا الحمد للہ آج تمام امور کا انتظام ہو گیا ہے ۔ بہت کچھ تردد و پریشانی کے بعد حق اپنی جگہ پر آکر ٹھہرا ہے ۔ میں نے اس معاملہ کی ابتداء میں جو شرطیں کی ہیں وہ محض باہمی میل ملاپ اور امت کے ایک زبان ہونے کے لئے تھیں ۔ اب خدا بیان جاتی رہیں ہمارا کہنا منظور خلائق ہو گیا ہے ۔ اس لئے تمام شرطیں جو میں نے کی تھیں رد کر دی ہیں ۔ اپنے وعدہ کا مجھے اختیار ہے ۔ پورا کروں یا نہ کروں ۔ اب کسی کی مجال نہیں کہ میری مخالفت کرے ۔ سب کو میری اطاعت و فرماں برداری لازم ہے ۔ اسکی یہ باتیں سنکر سب لوگ برہم ہو گئے اسے گالیاں دیں اور مار ڈالنے کا قصد کیا جس سے معویہ ڈر گیا اور اپنی گفتگو پر پشیمان ہوا ۔ اسکی یہ باتیں سنکر لوگوں نے امام حسنؑ سے کہا کہ جب معویہ اپنے عہد پر قائم نہیں رہا تو آپ بھی اس صلح سے انکار کر دیجئے ۔ حضرتؑ نے فرمایا مجھے اپنے قول سے پھرنا مناسب نہیں ۔ لڑائی جھگڑا نہ کرو ۔ اور صبر سے کام لو ۔ اس کے بعد حضرت امام حسنؑ مع امام حسینؑ و عبداللہ بن جعفر اپنے عیال و اطفال کو لے کر مدینہ میں چلے آئے

اور وہیں رہنے لگے۔ معویہ سال میں کچھ مال آپ کے پاس بھیج دیتا اور حضرتؑ اسکو لے کر غربا و مساکین میں خیرات کر دیتے تھے۔ لیکن باوجود اس درجہ علیحدگی کے حضرتؑ کا وجود معویہ کی آنکھوں میں کھٹکتا رہتا تھا خاص کر اس وجہ سے کہ وہ اپنے بیٹے یزید کو ولیعہد کرنا چاہتا تھا۔ اور عہد نامہ کی رو سے یہ امر ممکن نہ تھا۔ لہذا وہ اس کوشش میں مصروف ہوا کہ کسی طرح حضرتؑ کے وجود سے دنیا خالی ہو جائے۔ چنانچہ اس نے خفیہ طور پر حضرتؑ کی زوجہ جعدہ بنت الاشعث کو ایک لاکھ درہم اور اپنے بیٹے یزید سے اسکی شادی کرنے کا لالچ دے کر حضرتؑ کو زہر دلوا دیا (مروج الذہب جلد ۲ صفحہ ۵۵ و استیعاب جلد ۱ صفحہ ۱۴۴ وغیرہ) معویہ امام حسنؑ کی شہادت کی خبر سن کر مارے خوشی کے سجدہ میں گر پڑا اور اس زور کی تکبیر کہی کہ دور تک آواز پہونچی۔ اسکو سنکر فاختہ بنت قرظہ نے معویہ سے پوچھا کہ کیوں تکبیر کہی۔ کہا حسن کی موت سنکر۔ فاختہ نے کہا انا للہ و انا الیہ راجعون۔ پھر رو کر کہنے لگیں کہ آہ سید المرسلین اور خاتم المرسلین کے فرزند نے رحلت فرمائی (مروج الذہب و تاریخ خمیس جلد ۲ صفحہ ۳۲۸ وغیرہ) امام حسنؑ نے وصیت کی تھی کہ مجھے حضرت رسولخدا صلعم کے پاس دفن کرنا چنانچہ امام حسینؑ نعش مبارک کو روضۂ رسولؐ میں دفن کرنے لائے مگر بنی امیہ و گروہ عثمانی مروان وغیرہ مانع ہوئے۔ اور حضرت عائشہ ایک خچر پر سوار ہو کر آئیں اور فرمایا کہ گھر میرا ہے۔ میں دفن نہیں ہونے دیتی۔ بعض لوگ غل مچا کر کہنے لگے اے عائشہ کبھی اونٹ پر سوار ہو کر (جنگ جمل) لڑتی ہو اور کبھی خچر پر سوار ہو کر پیغمبرؐ کے نواسہ کے جنازے پر جھگڑتی ہو اور ان کے نانا کے پاس دفن نہیں ہونے دیتیں۔ ہر چند لوگوں نے کہا مگر حضرت عائشہ نہ مانیں۔ جھگڑا بڑھ گیا۔ یہاں تک کہ حضرت عائشہ کی طرف سے تیر بارانی شروع ہوئی اور کئی تیر امام حسنؑ کے تابوت میں پیوست ہو گئے۔ مجبوراً لوگوں نے حضرتؑ کی نعش مبارک کو لا کر بقیع میں لا کر دفن کیا (کامل جلد ۳ صفحہ ۱۸۲ وغیرہ)

## حضرتؑ کی کثرتِ طلاق

تاریخ کے اوراق سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت امام حسنؑ اکثرت سے نکاح کرتے اور چند دنوں کے بعد ان عورتوں کو طلاق دے دیا کرتے تھے۔ حضرتؑ پر یہ اعتراض مختلف اغراض سے کیا جاتا ہے۔ مگر

